


FEBRARY 2011

202

Regd. # SC-1177

# گستاخِ رسولﷺ کی سزائے موت

## (چند ضروری وضاحتیں)

تصنیف

حضرت علامہ سیّد ریاض حسین شاہ صاحب

(ناظمِ اعلیٰ جماعت اہلسنّت پاکستان)

تخریج وحواشی

حضرت علامہ مفتی محمد عطاء اللہ النعیمی

(رئیس دارالافتاء جمعیت اشاعت اہلسنّت پاکستان)



جمعیّت اِشاعت اہلِسُنّت پاکستان

نور مسجد کاغذی بازار کراچی ۷۴۰۰۰

Ph : 021-32439799

Website : www.ishaateislam.net

نام کتاب : گستاخِ رسول کی سزائے موت
چند ضروری وضاحتیں

مؤلف : مولانا سید ریاض حسین شاہ مدظلہ العالی

تحشیہ وتخریج وتقدیم : مولانا مفتی محمد عطاء اللہ نعیمی مدظلہ

سن اشاعت : ربیع الاول ۱۴۳۲ھ/فروری ۲۰۱۱ء

تعداد اشاعت : ۳۲۰۰

ناشر : جمعیت اشاعت اہلسنت (پاکستان)
نور مسجد کاغذی بازار میٹھادر، کراچی، فون:32439799

خوشخبری: یہ رسالہ website: www.ishaateislam.net پر موجود ہے۔



# پیش لفظ

غزوۂ تبوک کے بعد سے لے کر جب تک مسلمان ہر میدان میں غالب تھے اور مسلمانوں کی عدالتیں مخالفینِ اسلام کے دباؤ سے بالکل آزاد تھیں، تب ایسا واقعہ پیش آتا تو ''توہینِ رسالت ﷺ'' کا مُجرم موت کی سزا پا کر اپنے انجام کو پہنچتا تھا، بلکہ نویں صدی کے وسط میں جب اُندلس میں ''شاتمینِ رسول'' نے ایک گروہ کی صورت اختیار کرلی تو مسلمان حکمرانوں نے کوئی نرمی نہیں برتی، اوراس کیس کا ہر مُجرم موت کی سزا سے دوچار ہوا، یولوجیس نامی ایک عیسائی شخص اُس گروہ کا سرغنہ تھا اور اُس کی موت کے ساتھ اُندلس سے اِس گروہ کا خاتمہ ہوگیا، تفصیل کے لئے ''تاریخ ہسپانیہ'' (۱/۲۰۰) ملاحظہ ہو۔

قانونِ توہینِ رسالت ﷺ کے خلاف آواز اگر مغربی میڈیا، یہودی وعیسائی ممالک سے اُٹھتی ہے یا اُس کے خلاف کمیونسٹ، مسیحی دنیا کے پوپ، یہودی راہب واویلا کرتے ہیں یا غیر مسلم NGOs شور مچاتے ہیں تو یہ خلاف توقع نہیں ہے، اِس لئے کہ اُن کی اسلام دشمنی، اسلام اور اہلِ اسلام سے عناد ڈھکا چھپا نہیں ہے، اِن لوگوں نے صدیوں سے اسلام کے خلاف جنگ جاری رکھی ہوئی ہے، اُن کی طرف سے مسلمانوں کے خلاف گرم وسرد جنگ کے شعلے بھڑکائے جاتے رہے ہیں اور آئندہ بھی اُن سے خیر کی توقع نہیں کی جاسکتی، لیکن مسلمان کہلانے والے اُن لوگوں کا کردار شرمناک ہے جو آسیہ نامی مسیحی خاتون کے خلاف توہینِ رسالت ﷺ کیس سے لے کر ایڈیشنل سیشن جج کی عدالت سے اُس کے خلاف فیصلہ آنے تک خصوصاً ۸ نومبر ۲۰۱۰ء کو فیصلہ آنے کے بعد اس قطعی اجماعی قانون کے خلاف ہر سطح پر واویلا کرنے میں مصروف ہیں، اُس میں حکومتی وغیر حکومتی، سیاسی وغیر سیاسی سبھی قسم کے لوگ شامل رہے، اُن میں سب سے شرمناک کردار گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا رہا جس نے اس اہم اور نازک معاملے کو اُس کے طریقہ کار کے مطابق اُس کے منطقی انجام تک رکھنے کے بجائے ''قانونِ توہینِ رسالت ﷺ'' کو ''کالا قانون'' کہہ کر اُسے ظالمانہ قرار دے دیا جو خود توہین ہے، تاثیر نے جس طرح ایک مُجرمہ مسیحی خاتون کہ جس پر توہینِ رسالت ﷺ کا الزام

تھا اور ایک عدالت سے جس کا شاتمہ ہونا ثابت بھی ہو چکا تھا کے سر پر ہاتھ رکھا اور اُس کو صدرِ مملکت کی طرف سے معاف کروانے کے جس عزم کا برملا اظہار کیا وہ پاک سرزمین کے بسنے والے اسلامیان کے لئے حیرت انگیز ہی نہیں بلکہ اشتعال انگیز بات تھی، انہیں گورنری کے عہدے پر فائز تاثیر سے قطعاً یہ اندیشہ نہ تھا کہ وہ آقائے دوجہاں، سردارِ عالم و عالمیاں، سید المرسلین، رحمۃ للعالمین حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ ﷺ کی توہین میں سزا یافتہ آسیہ کے پاس جیل جاکر اُسے معافی کا اطمینان دِلا کر ملعون رُشدی کا سا کردار ادا کرے گا۔

اہلِ اسلام کہ جن کے نزدیک توہینِ رسالت ﷺ کے مرتکب کی اِعانت اور اُس سے اظہار ہمدردی، توہینِ رسالت ﷺ کے قانون کو جو صرف اور صرف قتل ہے ظالمانہ قرار دینا بھی توہینِ رسالت ﷺ ہے، ایسے میں کسی مسلمان کا مشتعل ہو جانا، اُس قائل، ہمدرد اور معاون کو اُس کے انجام تک پہنچا دینا کچھ بعید نہ تھا، پھر اسلام کے دعویدار اُن لوگوں کا کردار افسوسناک ہے جو سلمان تاثیر قتل کو بہیمانہ اور ظالمانہ قرار دینے اور اُس پر عوام و خواص کی ایک بھاری اکثریت کے ردِّ عمل کو مذہبی انتہا پسندی قرار دینے میں مصروف ہیں یہ سلسلہ جاری تھا کہ ایک کالم نگار انصار عباسی نے ''علماء کنفیوژن دُور کریں'' کے عنوان سے ایک کالم لکھا جو ''روزنامہ جنگ کراچی'' کی بروز جمعہ، ۷ جنوری ۲۰۱۱ء کی اشاعت میں شائع ہوا جس میں اُس نے علماءِ دین سے چند سوالات کا جواب طلب کیا تو جماعت اہلِ سنّت پاکستان کے ناظم اعلیٰ مُبلغ اسلام حضرت علامہ سید ریاض حسین شاہ صاحب نے تقریباً ۲۱ صفحات کا ایک رسالہ تحریر فرمایا جو ایک رسالے کی صورت میں اور متعدد ماہناموں جیسے ''ماہنامہ مصلح الدین'' اور ''ماہنامہ دلیلِ راہ'' اور سہ ماہی ''سفینۂ بخشش'' وغیرہا میں شائع ہوا۔

ہمارے ادارے جمعیت اشاعت اہلِ سنّت پاکستان کے شعبہ نشر و اشاعت کی کمیٹی نے اسے اپنی ماہانہ اشاعت شائع کرنے کا فیصلہ کیا اور اس پر نظرِ ثانی کرنے اور اِس میں مذکور نُصوص کی تخریج اور اُس پر ضروری حواشی تحریر کرنے کی ذمہ داری ہمارے ادارے کے شیخ الحدیث محترم مفتی محمد عطاء اللہ نعیمی صاحب کو سونپی گئی، لہٰذا مفتی صاحب نے شعبۂ تخصص فی الفقہ کے طلباء حضرت علامہ بلال معروف قادری، حضرت علامہ شاکر قادری اور حضرت علامہ



محمد جنید قادری کی معاونت سے اُس پر ایک گرانقدر مقدمہ تحریر کیا اور اُس مذکورہ عبارت کی تخریج کے ساتھ ساتھ اُس پر مفید حواشی بھی تحریر فرمائے۔

اس طرح ادارہ اسے اپنی سلسلہ اشاعت نمبر دو سو دو (۲۰۲) پر شائع کرنے کا اہتمام کر رہا ہے، دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب ہمارے آقا و مولیٰ کی ناموس کے تحفظ میں مُصنف، محشی اور معاونین اور اراکینِ ادارہ کی اس سعی کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور اِسے عوام و خواص کے لئے مفید بنائے آمین۔

فقط

حافظ محمد رضوان

(جنرل سیکریٹری جمعیت اشاعت اہلِ سنّت)

# تقدیم

غزوۂ بدر سے قبل دشمنانِ دین کی ایذاء پر صبر اور اُن سے درگذر کا حکم تھا اور غزوۂ بدر کے بعد نزولِ برأت سے قبل جو ایذاء دیتا اُس سے قتال کیا جاتا اور جو صلح کرتا اُسے چھوڑ دیا جاتا، اس طرح غزوۂ بدر دینِ متین کی عزت اور سربلندی کی اساس و بنیاد ہے اور فتحِ مکہ دینِ متین کی عزت و سربلندی کا کمال ہے کیونکہ غزوۂ بدر سے قبل ظاہراً ایذاء سنتے اور صبر کا حکم دیئے جاتے اور غزوۂ بدر کے بعد منافقین وغیرہم کی طرف سے پوشیدہ طور پر ایذاء دیئے جاتے اور اُس پر صبر کا حکم رہا اور غزوۂ تبوک میں کُفار و منافقین پر سختی کا حکم ہوا، اُس کے بعد نہ کسی کافر کو اور نہ ہی کسی منافق کو جرأت تھی کہ وہ مجلسِ خاص یا مجلسِ عام میں ایذاء دے بلکہ وہ اپنے غیظ کی آگ میں جلتے رہتے کیونکہ انہیں معلوم تھا کہ وہ ایذاء کا ایک کلمہ بھی زبان سے نکالیں گے تو قتل کر دیئے جائیں گے۔

نبی کریم ﷺ کو ایذاء دینے والوں کے لئے قتل کے احکام بارگاہِ نبوی ﷺ سے جاری ہوتے کوئی گستاخی کرتا تو حضور ﷺ ارشاد فرماتے اُس کا سر کون اُتارے گا؟ اُس سے میرا بدلہ کون لے گا؟ میرے دشمن سے مجھے کون کافی ہوگا؟ جیسا کہ کعب بن اشرف، ابورافع وغیرہما کے بارے میں فرمایا اور فتحِ مکہ کے موقع پر عبداللہ بن خطل، مقیس بن صبابہ وغیرہما کے لئے ارشاد فرمایا وہ جہاں کہیں ملیں انہیں قتل کردو اگرچہ اُنہیں کعبہ معظمہ کے پردوں سے لپٹے ہوئے پاؤ، تو صحابہ کرام علیہم الرضوان خوشی خوشی اپنی خدمات پیش کرتے، اس طرح حضور ﷺ کے احکام کی تعمیل ہوتی اور گستاخ رسول ﷺ اپنے انجام کو پہنچتے اور حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان کا اپنا کردار یہ تھا کہ وہ اگر کسی کو دیکھتے کہ وہ حضور سرورِ کائنات علیہ التحیۃ والثناء کو ایذاء پہنچا رہا ہے، آپ ﷺ کی گستاخی کا مُرتکب ہو رہا ہے، آپ ﷺ کو سب و شتم کر رہا ہے، آپ ﷺ کی تنقیص و توہین اُس سے ہو رہی ہے تو وہ اُس مُوذی کے قتل کا ارادہ فرماتے کیونکہ صحابہ جانتے تھے کہ وہ قتل کا مستحق ہے، تو بھی حضور ﷺ اُسے معاف فرما دیتے اور انہیں فرماتے کہ میرا معاف کر دینا بہتر ہے باوجود



اس کے کہ آپ ایسے قتل کے جواز کو برقرار رکھتے، اور اگر کوئی حضور ﷺ کے معاف فرمانے سے قبل موذی کو قتل کر دیتا، گستاخِ رسول ﷺ کا کام تمام کر دیتا تو آپ اُس سے تعرض نہ فرماتے کیونکہ بارگاہِ رسالت ﷺ سے یہ حکم نامہ جاری ہو چکا تھا کہ "جو شخص کسی نبی کو گالی دے اُسے قتل کر دو" اور آپ ﷺ کو علم تھا کہ قتل کرنے والے غلام نے قتل کے ذریعے اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول کی مدد کی ہے بلکہ اُس کی تعریف فرماتے، اُس کے فعل کو سراہتے اور خون کے "ہدر" ہونے کا اعلان فرماتے جیسا کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اُس شخص کو قتل کیا جو حضور ﷺ کے فیصلے پر راضی نہ تھا، جس طرح ایک شخص نے بنتِ مروان کو قتل کیا، دوسرے نے شاتمہ یہودیہ کو قتل کیا، نابینا صحابی نے اپنے دو بچوں کی ماں کو قتل کیا، پھر جب حضور ﷺ کا وصال باکمال ہو گیا معاف کرنا متعذر ہو گیا، اب یہ محض اللہ تعالیٰ اور اُس کے محبوب رسول ﷺ کا حق باقی رہا جس سے اُس کے مستحق کو معاف نہیں کیا جا سکتا، لہٰذا اس سزا کا قائم کرنا واجب و لازم ہے۔

آج کل کچھ سیاسی و غیر سیاسی لوگ، چند خود ساختہ دانشور اور مفکر اور بعض صحافی حضرات شاتمِ رسول ﷺ کی سزا میں ترمیم اور اُس میں تخفیف اور نرمی کرنے کے لئے اپنی تقریر و تحریر میں "صحیح بخاری" (برقم: ٣٥٦)، "سُنن ابی داؤد" (٤٧٨٥)، "سُنن ابن ماجہ" (١٩٨٤) اور مسند امام احمد (٦/٣٢، ٢٨١) وغیرہا کُتب احادیث میں مذکور مومنوں کی ماں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ایک روایت کو دلیل کے طور پر پیش کرتے ہیں، جس میں آپ نے فرمایا کہ "رسول اللہ ﷺ نے اپنے دستِ مبارک سے نہ کبھی کسی خادم کو، نہ کسی عورت کو نہ کسی چوپائے کو اور نہ کسی اور کو مارا مگر یہ کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کیا، نہ کبھی اپنی ذات کے لئے انتقام لیا" اور "جب اللہ تعالیٰ کے محارم کی بے حُرمتی کی گئی تو آپ نے اُس پر انتقام لیا"۔

یہ بات معلوم ہے کہ محارم کی بے حُرمتی سے آپ ﷺ کی بے حُرمتی اعظم ہے، لیکن جب اُس میں بندے کا حق داخل ہو گیا تو عفو و انتقام کے معاملے میں اُمر آپ کے سپرد ہوا اور آپ ﷺ عفو میں مُختار ہوئے، کبھی آپ نے گستاخ کو قتل کرنے کا حکم فرمایا جبکہ اُس میں

مصلحت بھی لیکن حضور ﷺ کے وصال باکمال کے بعد اب عفو کا اختیار نہ رہا۔

محترم جناب ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی لکھتے ہیں کہ اب یہاں معافی اور سنت کے لحاظ سے ایک بڑا مغالطہ دیا جاتا ہے کہ ہمارے نبی اکرم ﷺ تو دشمنوں کے لئے چادر بچھاتے تھے اور دشمنوں کو معاف فرمادیتے تھے اور تم اتنے غصے میں تقریریں کرتے ہو، اُمت کا مزاج تم پختہ کررہے ہو، اور اُمت کو تم فتنوں کی طرف لا رہے ہو، اور یہ اعتراض کرتے ہیں کہ ہمارے آقا ﷺ تو دشمنوں کے لئے چادر بچھا دیتے تھے، معافی آپ ﷺ کی شان تھی اور اگر کوئی گستاخی کرتا ہے تو ہمیں بھی معاف کر دینا چاہئے، اس بارے میں اتنی سختی کیوں ہے؟

انہیں سوچنا چاہئے کہ سنت کیا ہے؟ نبی اکرم ﷺ نے اگر اپنے دشمن کو معاف کیا ہے تو اس میں سنت یہ ہے کہ ہم بھی اپنے دشمن کو معاف کر دیں، سرکار دو عالم ﷺ اپنے دشمن کو چاہیں تو معاف کر دیں، چاہیں تو معاف نہ کریں، اگر سرکار ﷺ نے کسی دشمن کو معاف کیا ہے تو اُمت کو کیا سبق ملا کہ وہ اُمتی بھی اپنے دشمن کو معاف کر دے، لیکن یہ تو سبق نہیں ملا کہ اُمتی اپنے آقا ﷺ کے دشمن کو معاف کر دے۔

یہاں گنگا اُلٹی بہتی ہے، بڑے بڑے نام نہاد مفکر ٹی وی کی اسکرین پر اُمت کے ایمانوں کو لوٹنے کے لئے لفظوں کی ہنڈیاں سجا کے بیٹھے ہوتے ہیں کہ سرکار ﷺ نے رحمت کا سبق دیا، وہ رحمۃ اللعالمین ہیں، ہاں وہ ضرور رحمت ہیں مگر آپ ﷺ نے رحمت کیا سکھائی، آپ کا دشمن تھا آپ ﷺ نے اُسے معاف کر دیا فرمایا: میرے اُمتیو! تمہارا دشمن آجائے تو اُسے معاف کر دیا کرو، سرکار نے جب حق نہیں دیا تو وہ کتنا بڑا مُوذی ہے جو سرکار ﷺ سے حق چھیننا چاہتا ہے، حق سرکار دو عالم ﷺ کا ہے، چاہیں تو معاف کریں، چاہیں تو نہ کریں، بندے کا حق نہیں، اُمتی کا حق نہیں، ہاں اُمتی کا حق یہ ہے کہ جو اُس کو تھپڑ مارے یہ اُسے دُعا دے، پتہ چلے کہ اُس نے کوئی سنت سے سبق سیکھا ہے، اُس کے اپنے دشمن آجائیں تو اُن کے لئے چادریں بچھادے، پتہ چلے کہ یہ سنت کو سمجھنے والا ہے۔

لیکن یہاں معاملہ بالکل برعکس ہے، اپنے دشمنوں کا تو سر اُتار دیتے ہیں، سرکار ﷺ کے دشمنوں کے سامنے چادریں بچھاتے ہیں، یہ بہت بڑی فکری غلطی ہے۔ لہٰذا محبوب



ﷺ کا دشمنوں کو معاف کرنا، اس سے ہرگز یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ہم سرکار ﷺ کے دشمنوں کو معاف کریں۔

پس ہمارے لئے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ہم نبی کریم ﷺ کے دشمنوں کے لئے وہ کچھ کریں جو صحابہ نے کر کے دکھایا ہے اور اپنے دشمنوں کو یوں معاف کریں جیسے سرکار ﷺ نے معاف کر دیا ہے، اس سلسلہ میں بھی سرکار ﷺ کا حق ہے چاہیں تو معاف کریں، چاہیں تو نہ کریں، معاف کیا بھی ہے اور سزا بھی دلوائی ہے، آپ ﷺ نے گستاخ کو سزا دلوائی ہے، فتح مکہ کے موقع پر کعبہ کے پردوں سے نکال کر ابن خطل کا سر قلم کیا ہے، سزا اُس کو دلوائی ہے، فرمایا اُس کو نہیں چھوڑیں گے، اُس نے مجھے ستایا ہے، میری گستاخیاں کرتا رہا، وہ "لَاتَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ" (آج تم پر کوئی ملامت نہیں) والا نعرہ لگایا ہوا ہے، پھر بھی اُس مُوذی کو معاف نہیں کیا تھا۔(۱)

آسیہ نامی ایک مسیحی عورت نے نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کا ارتکاب کیا اور شیخوپورہ ڈسٹرکٹ کورٹ نے اُسے موت کی سزا سُنائی اب ملک اور بیرونِ ملک اُس کے خلاف شور مچا، یہود ونصاریٰ اور لادینی قوتیں اُس کے خلاف صف آرا ہوگئیں، اور ملکی مسلم وغیر مسلم آبادیوں میں سے بعض لوگوں نے اُس کے خلاف واویلا شروع کر دیا، اُن میں سے سلمان تاثیر نامی ایک شخص جو اعلیٰ عہدے پر فائز تھا اُس نے تو حد کر دی کہ اُس نے توہینِ رسالت کے خلاف قرآن وسنت، آثارِ صحابہ وتابعین اور اقوال ائمہ مجتہدین اور فقہاءِ اُمت اور اس سے قبل اسلامی مملکت کے فرمانرواؤں اور قضاۃ المسلمین (یعنی اسلامی حکومت کے جج) کے فیصلوں کی روشنی میں بنائے جانے والے قانون "قانون توہین رسالت ﷺ" کو برملا "کالا قانون" (۲) اور ظالم سزا (۳) کہنا شروع کر دیا اور ملزمہ شاتمہ کے ساتھ جیل (۴)

---

۱۔ فہم دین، تحفظ ناموسِ رسالت ایک فرض اور قرض، ۴/۴۵۳_۴۵۵

۲۔ دیکھئے: نوائے وقت، کراچی ۲۳ نومبر ۲۰۱۰ء

۳۔ دیکھئے: رسالہ عاشق رسول ﷺ، ص ۳۹ جس میں Asia Bibi Press Confrence کے حوالے سے اُس کا یہ بیان مذکور ہے۔

۴۔ دیکھئے: روزنامہ ایکسپریس، کراچی ۲۳ نومبر ۲۰۱۰ء اور ماہنامہ تحفظ، مارچ ۲۰۱۱ء، ص ۵

جاکر پریس کانفرنس کرکے اُس کے گھر جاکر اُس سے اظہار ہمدردی کرکے اور اُسے رہائی دلانے کی یقین دہانیاں کرانا شروع کردیں (۵)، اِسی پر بس نہیں کی بلکہ ملکِ پاکستان کے عدالتی نظام کو درہم برہم کرتے ہوئے صدرِ پاکستان سے ملزمہ شاتمہ کے لئے رہائی کی اپیل کرنے ایوانِ صدر تک جا پہنچا، جیسا کہ ۲۱ نومبر ۲۰۱۰ء کے ''روزنامہ جنگ'' میں ہے کہ ''گورنر پنجاب نے کہا کہ صوبے کا آئینی سربراہ ہونے کی ناطے مجھے یہ اپیل ملی ہے جو میں خود صدرِ مملکت کے پاس لے کر جاؤں گا، اُنہوں نے کہا کہ مجھے اُمید ہے کہ صدرِ پاکستان آسیہ بی بی کی سزا معاف کردیں گے'' اور اُس نے یہ بھی کہا کہ ''اس معاملے کا مذہب سے کوئی واسطہ نہیں بلکہ اس کا تعلق انسانیت سے ہے''، (۶) یہی نہیں بلکہ اُس نے قادیانیوں کو کافر قرار دینے والی آئینی شق جو کہ قرآن وسنت اور اجماعِ اُمت کے عین موافق ہے، اُس کے خلاف زہر اُگلنا شروع کیا (۷) ظاہر ہے کہ کوئی شخص اُسی امر کے خلاف ہوتا جسے وہ دل سے نہ مانتا ہو، اُسی بات کی مخالفت کرتا ہے جو اُسے تسلیم نہ ہو، اُسی بات کا دشمن ہوتا ہے جو اُس کے نظریے کے خلاف ہو، پس اُس کے نزدیک ختم نبوت سید المرسلین ﷺ کا انکار کفر نہیں تھا اور وہ حضور خاتم النبیین ﷺ کو ''خاتم النبیین'' نہیں مانتا تھا، پھر اُس کا سُور کو حلال جاننا، مشرکہ عورت سے نکاح کو جائز سمجھنا، (۸) اُس کے کفر وارتداد پر بیّن دلائل تھے بس ایسے میں اہلِ ایمان نے دیکھا کہ اتنا کچھ ہوجانے کے باوجود ملکی عدالت اور پارلیمنٹ اُس کے خلاف کسی قسم کی کارروائی کرنے سے گریزاں ہے تو اُن میں سے ایک آگے بڑھا اور اُس نے اُسے اُس کے انجام تک پہنچا دیا تو عندالاسلام وہ شخص کسی قسم کا گناہ اور دنیوی سزا سے بری ہے جیسا کہ ''فتاویٰ قاضیخان'' کے حوالے سے ''حواشی'' (ص ۵۷، ۵۸) میں ہے کہ میں اس پر اہلِ اسلام کا اجماع مذکور ہے۔ اور امام سرخسی حنفی نے لکھا کہ ''مرتد پر جنایت ''ہدر'' ہے کیونکہ اُس پر

۵۔ دیکھئے: روزنامہ آغاز، کراچی، ۲۵ نومبر ۲۰۱۰ء اور ماہنامہ تحفظ مارچ ۲۰۱۱ء، ص ۶

۶۔ دیکھئے: روزنامہ جنگ، کراچی، اتوار ۲۱ نومبر ۲۰۱۰ء، اور رسالہ عاشقِ رسول ﷺ، ص ۸

۷۔ دیکھئے: سلمان تاثیر کی بیٹی شہر بانو کا بیان جسے انڈیا کے ایک نجی ٹی وی NDTV چینل نے پروگرام The Buick Stops Here میں نشر کیا۔ بحوالہ عاشقِ رسول ﷺ، ص ۴۱، ۴۲

۸۔ جیسا کہ اس رسالہ میں مذکور ہے اور اُس کے بیٹے آتش تاثیر کی تحریر بھی اس حوالے سے پڑھنے کے قابل ہے۔ دیکھئے صفحہ ۷۶، ۷۷



جنایت کا اعتبار اُس کے اپنے نفس کی عصمت کی وجہ سے ہے اور اُس کے مرتد ہونے سے عصمت منعدم ہوگئی لہٰذا اُس پر جنایت ''ہدر'' ہوگی۔ (۹)

ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ ایسے شخص کے اِس فعل کو سراہا جاتا مگر ہوا یہ کہ اُس شخص کے اِس فعل کو ظلم قرار دیا جانے لگا اور اُس کے فعل کو سراہنے والی اکثریتی مسلم آبادی، اسلامی دانشوروں، اسکالروں، علماء وفقہاء، کو ظالم کا ساتھ دینے کا طعنہ دیا جانے لگا۔

صدرِ پاکستان کے ہونہار فرزند نے تو حد کردی ''اُس نے ممتاز قادری کی حمایت کرنے والوں کو توہینِ رسالت کا مُرتکب قرار دے دیا'' جیسا کہ بدھ ۱۲ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ اُمت'' اور دیگر اخبارات میں یہ خبر شائع ہوئی، اِسی طرح فوزیہ وہاب نامی ایک عورت جو پیپلز پارٹی کی مرکزی سیکریٹری اطلاعات بھی ہیں نے کراچی میں پاکستان میڈیکل ایسوسی ایشن کے دفتر میں گورنر پنجاب سلمان تاثیر کی یاد میں تعزیتی ریفرنس سے خطاب کرتے ہوئے شرکاء سے پوچھا کہ قرآن کی وہ کونسی آیت ہے؟ جس کے تحت کوئی شخص کسی کو واجب القتل قرار دے سکتا ہے، اُس سے گزارش ہے کہ یہ سوال قیامت کے روز حضرت عبد اللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ سے کرے جنہوں نبی نے کریم ﷺ کی سواری ہونے کا شرف حاصل کرنے والے ایک گدھے کی گستاخی کی بنا پر ایک قبیلے کے سردار سے جواب میں سخت بات کہہ دی اور اس پر بس نہ کی بلکہ اُس سے لڑائی بھی کی، (۱۰) یا یہ سوال حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کرے جنہوں نے محض حضور ﷺ کے فیصلے کو نہ ماننے پر ایک کلمہ گو جو حقیقت میں منافق تھا کا سر قلم کردیا۔ اور اُس نے عدالت میں پیشی کے موقع پر وُکلاء کی جانب ممتاز حسین قادری پر پھول نچھاور کرنے کو حیران کُن عمل قرار دیا، اور اِسی عورت نے کراچی میں سول سوسائٹی کے تحت سلمان تاثیر کی یاد میں منعقدہ تقریب میں قانونِ توہینِ رسالت میں ترمیم کا کہا جیسا کہ بدھ ۱۹ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ اُمت کراچی'' ہے کہ ''پیپلز پارٹی کی مرکزی سیکریٹری اطلاعات فوزیہ وہاب نے اصرار کیا کہ توہینِ رسالت کے قانون میں ترمیم ضرور ہوگی، اِسی طرح ممتاز حسین قادری کے اِس فعل پر ہونے والے ردِ عمل پر تنقید کرتے ہوئے ڈاکٹر

۹۔ المبسوط للسرخسی، کتاب السیر، باب المرتدین، ۵/۱۰/۸۷

۱۰۔ دیکھئے: ''فہم دین'' جلد چہارم، رسالہ ''تحفظ ناموسِ رسالت ایک فرض اور قرض

شیر افگن نیازی نے ممتاز حسین قادری کو ہیرو نہیں زیرو بنانے کی بات کی، اور بعض نے عوام و
خواص کے ردِ عمل کو تنقید کا نشانہ نہیں بنایا مگر ممتاز حسین قادری کے اِس فعل پر صراحۃً یا اشارۃً
تنقید کی چنانچہ صدرِ پاکستان (جناب آصف علی زرداری صاحب) نے اُسے بہیمانہ واقعہ قرار
دیا جیسا کہ بدھ ۵ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ جنگ کراچی'' اور دیگر اخبارات میں یہ خبر شائع
ہوئی، اسی طرح متحدہ کے قائد (جناب الطاف حسین صاحب) نے اِسے بہیمانہ قتل قرار
دیتے ہوئے اظہارِ افسوس کیا جیسا کہ بدھ ۵ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ جنگ کراچی'' اور
دیگر اخبارات میں یہ بیان شائع ہوا، اسی طرح متحدہ کے سینیٹر (جناب بابر غوری صاحب) کا
بیان کہ ''کوئی مسلمان توہینِ رسالت کا تصور بھی نہیں کرسکتا اور اگر کسی کو دوسرے کے مؤقف
پر اعتراض ہے تو اُس کو بندوق کی گولی سے ختم نہیں کیا جاسکتا، گورنر پنجاب سلمان تاثیر کی
شہادت سے پاکستان اور پنجاب ایک عظیم شخصیت سے محروم ہوگیا ہے'' اور یہ بیان بھی
اخبارات کی زینت بنا اسی طرح ایک نام نہاد مفتی (مفتی نعیم) کہ جس کا تعلق جامعہ بنوریہ
العالمیہ سائٹ کراچی سے ہے کا بیان بھی آیا جس میں اُس نے ممتاز قادری کو ہیرو بنانے اور
جلسوں کی مخالفت کی جیسا کہ پیر ۱۷ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ اُمت کراچی'' اور
پیر ۱۷ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ ایکسپریس، کراچی'' میں یہ خبر ایک واضح عنوان کے ساتھ
شائع ہوئی، چند بیانات بطورِ تمثیل بیان کئے ہیں ورنہ اور بھی ایسی شخصیات ہیں کہ جنہوں نے
اِس قسم کے کلمات کہے جبکہ مملکتِ خُداداد پاکستان کے عوام و خواص کی اکثریت نے اِسے
سراہا جس کا ثبوت پرنٹ میڈیا کی رپورٹس ہیں، پھر مغربی میڈیا تک نے اس حقیقت کو قبول کیا
چنانچہ ''روزنامہ اُمت کراچی'' کی جمعرات ۶ جنوری ۲۰۱۱ء کی اشاعت میں ہے ''نیویارک
(اُمت نیوز) سلمان تاثیر کو قتل کرنے والے پولیس اہلکار ممتاز قادری کے حق میں سماجی نیٹ
ورکنگ ویب سائٹ فیس بک پر پیغامات کی بھرمار ہوگئی اور پاکستانیوں نے ایسے سینکڑوں پیجز
بنا دیئے جس میں ممتاز کو ہیرو قرار دیا گیا۔ فیس بک کی انتظامیہ نے بدھ کے روز اِن پیجز کو ہٹا
دیا ہے جب کہ مغربی میڈیا نے کہا کہ کہ پڑھے لکھے اور انٹرنیٹ استعمال کرنے والے
پاکستانیوں کی جانب سے سلمان تاثیر کے قتل کی خوشی کے اظہار سے پتہ چلتا ہے کہ پاکستانی



معاشرے میں مذہب کے اثرات بہت گہرے ہیں۔ فرانسیسی خبر ایجنسی کے مطابق اِس سے
پتہ چلتا ہے کہ پاکستانی کس قدر ''قدامت پسند'' ہیں۔ رپورٹ میں کہا گیا ہے کہ ممتاز قادری
کے حق میں فیس بک کے ایک پیج کو ۲ ہزار سے زائد افراد نے اپنایا اور مذکورہ پولیس اہلکار کو ہیرو
قرار دیا۔ اِسی طرح ایک اور پیج ''قادری فینز'' کے نام سے بنایا گیا۔ اس کے علاوہ فیس بک
کے دیگر صارفین نے بھی اپنے پیجز پر ممتاز کو خراجِ تحسین پیش کیا۔ اُن پیغامات میں کہا گیا کہ
''ممتاز قادری ہم تمہیں سلام کرتے ہیں، تم اسلام کے سپاہی ہو، خُدا کا شکر ہے ناموسِ
رسالت کے قانون کی مخالفت کرنے والے سلمان تاثیر اَب اس دنیا میں نہیں رہے''۔
رپورٹ کے مطابق سلمان تاثیر کے حق میں بھی تھوڑی بہت آواز اٹھی لیکن ایسا کرنے والے
صرف ۷۰ افراد تھے۔ اِن افراد نے گورنر کے قتل پر افسوس کے اظہار اور تحمل کی ضرورت پر زور
دیا یا کسی مباحثے کا حصہ نہیں بنے''۔

اور برطانوی ریڈیو کی رپورٹ کہ ''ملک میں مذہب کے نام پر اختلافات کی گنجائش ختم
ہوگئی'' جسے بدھ ۵ جنوری ۲۰۱۱ء کے ''روزنامہ جنگ کراچی'' نے شائع کیا۔

بہر حال یہ بات ثابت ہوگئی کہ ''قانونِ توہینِ رسالت ﷺ'' پر ملک کی بھاری
اکثریت کا بھی مکمل اتفاق ہے اگرچہ مٹھی بھر لوگ مخالف بھی ہیں اُن میں زیادہ تر لوگ غیر ملکی
سرمایہ پر چلنے والی NGOS سے وابستگان اور کچھ دیگر سیاسی و غیر سیاسی شخصیات ہیں۔

پھر اس قانون میں ترمیم کے نام پر تنسیخ پر زور دینے والے اس کی ضرورت ثابت
کرنے کے لئے اس قانون کے غلط استعمال کا تذکرہ بڑی شد و مد سے کر رہے ہیں اُن سے
التماس ہے کہ وہ بتائیں ہمارے ملک میں وہ کون سا قانون ہے کہ آج تک جس کا کبھی غلط
استعمال نہیں ہوا ہوگا، لیکن اس کی وجہ سے کوئی بھی سمجھ دار آدمی یہ نہیں کہہ سکتا کہ ملک کے
دستور اور نظام قانون کو منسوخ کر کے اُسے لاقانونیت کے حوالے کر دیا جائے۔

ڈاکٹر سمیہ راحیل قاضی صاحبہ لکھتی ہیں کہ جہاں تک قانونِ توہینِ رسالت کے غلط
استعمال کا تعلق ہے تو یہ غلط استعمال تو تمام قوانین کا ہو رہا ہے۔ انگریز کے بنائے ہوئے تمام
قوانین میں خرابی اور سقم موجود ہے انہیں غلط طور پر استعمال کیا جا رہا ہے، مثلاً محض

FIR کاٹنے پر ملزم کو جیل بھیج دیا جاتا ہے جبکہ اسلامی عدالتی نظام میں اِس کی کوئی گنجائش نہیں ہے لہٰذا ضرورت اِس امر کی ہے کہ قرآن وسنّت کی واضح تعلیمات پر مبنی قوانین کا نفاذ کیا جائے، جن برگزیدہ ہستیوں کی بدولت یہ دُنیا حق پرستی اور عدل و انصاف جیسی قدروں سے آشنا ہوئی اُن کی شان میں گستاخی کو کوئی مہذب معاشرہ برداشت نہیں کرسکتا اور جب بات حضور نبی کریم ﷺ کے احترام کی ہو جو آج بھی اس گئے گزرے دَور میں اُمت کو متحد رکھنے کا آخری سہارا ہے، جن کے بارے میں ڈاکٹر اقبال فرماتے ہیں۔ ترجمہ: ''یارحمۃ اللعالمین ﷺ! آپ ﷺ کی تشریف آوری سے زندگی اپنے شباب کو پہنچی، آپ مقصودِ کائنات ہیں۔ جب سے آپ ﷺ کے مبارک چہرے پر نظر پڑی ہے آپ مجھے ماں باپ سے زیادہ محبوب ہوگئے ہیں''۔(۱۱)

اور ''ماہنامہ تحفظ'' کے ایڈیٹر جناب محمد شہزاد قادری تُرابی صاحب نے لکھا کہ ''سوال: قانون توہینِ رسالت پر عمل درآمد میں گڑبڑ ہے۔ اس کی آڑ میں جھوٹے مقدمات بنائے جاتے ہیں لہٰذا اِس قانون کو ختم کیا جائے۔

جواب: یہاں پر درجنوں قوانین کا حوالہ دیا جاسکتا ہے جن کا غلط استعمال ہوتا ہے، پولیس کا سارا نظام غلط ہے، جگہ جگہ لوگوں پر غلط مقدمات بنائے جاتے ہیں اور وہ سالہا سال تک جیلوں میں سڑتے رہتے ہیں۔ کیا اِس قانون کو ختم کردینا چاہئے زنا کا قانون یہ ہے کہ عورت شکایت کرے تو زنا ہے تو کیا اِس قانون کا عورتیں غلط استعمال نہیں کررہی ہیں؟ بے شمار ایسے قوانین ہیں جن کا صحیح اور غلط استعمال کیا جارہا ہے۔ کون سا ایسا قانون ہے جس کا غلط استعمال نہیں ہورہا؟ اِس کا مطلب تو یہ کہ ملک سے سرے سے قانون ہی ختم کردیا جائے (۱۲)

اور ایک صحافی عرفان صدیقی نے لکھا ہے کہ ''ایسا کونسا ملکی قانون ہے جس کا غلط استعمال نہیں ہورہا اور یہ احترام انسانیت کا کونسا اُسلوب ہے کہ حکمرانوں کی شفقتیں اور محبتیں صرف اُنہیں کے لئے انگڑائی لیتی ہیں جس پر توہینِ رسالت ﷺ کا

۱۱۔ دیکھئے ''روزنامہ جنگ کراچی''، پیر، منگل، بدھ، ۲۸، ۲۹، ۳۰ نومبر ۲۰۱۰ء، بحوالہ رسالہ آسیہ مسیح، ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ، ص ۱۲

۱۲۔ ماہنامہ تحفظ، کراچی، مارچ ۲۰۱۱ء، ص ۱۱



الزام ہو؟(۱۳)

اور ترمیم کے نام پر تنسیخ کے جواز کے لئے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس قانون سے صرف اقلیتوں کو ہی نشانہ بنایا جاتا ہے جیسا کہ عیسائیوں کے روحانی پیشوا بینیڈکٹ نے مطالبہ کیا کہ ''پاکستان ناموسِ رسالت قانون ختم اور آسیہ بی بی کو رہا کرے، ملک میں آباد مسیحی برادری کو تحفظ فراہم کیا جائے، اور اُس نے یہ بھی کہا کہ گورنر پنجاب سلمان تاثیر کے المناک قتل سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس سمت میں فوری پیش رفت کی ضرورت ہے۔ ناموسِ رسالت قانون عیسائیوں جیسی مذہبی اقلیتوں کے خلاف ناانصافی اور تشدد کے لئے استعمال ہوتا ہے، تفصیلات کے مطابق ۱۱۹ ممالک کے سفارتکاروں سے سالانہ خطاب کے دوران پوپ بینیڈکٹ نے پاکستان سے مطالبہ کیا کہ پاکستان توہینِ رسالت کی حوصلہ شکنی کے لئے ملک میں رائج ناموسِ رسالت ایکٹ کو منسوخ کرے کیونکہ اس قانون کو عذر بنا کر اقلیتی عیسائی برادری کے خلاف استعمال کیا جارہا ہے''۔

اور وفاقی وزیرِ قانون وانصاف وپارلیمانی اُمور محترم ڈاکٹر بابر اعوان نے پوپ کو بڑا اچھا جواب دیا، پوپ کو چاہئے کہ اپنے بیان پر غور کریں (۱۴) چنانچہ ''روزنامہ ایکسپریس'' میں ہے کہ اسلام آباد (خبر ایجنسیاں) وفاقی وزیرِ قانون وانصاف وپارلیمانی اُمور ڈاکٹر بابر اعوان نے کہا ہے کہ پوپ پاکستان کے اندرونی معاملات پر بات کرنے کے بجائے ڈاکٹر عافیہ صدیقی اور اسرائیلی جیلوں میں قید چار ہزار فلسطینی قیدیوں کی رہائی کے لئے آواز اُٹھائیں۔(۱۵)

اور محترم جناب محمد شہزاد قادری ترابی اس اعتراض کے بارے میں لکھتے ہیں کہ سوال: قانون توہینِ رسالت 295-C کا نشانہ غیر مسلم خصوصاً مسیحی اقلیت کو بنایا جاتا ہے لہٰذا اس قانون کو ختم کیا جائے؟

جواب: قانون توہینِ رسالت انصاف پر مبنی اسلامی قانون کے مجموعے کا نام ہے اس قانون کے تحت مُجرم یا مُلزم کو اپنی صفائی پیش کرنے کا پورا پورا اختیار ہے، اِس قانون میں کسی

۱۳۔ دیکھئے: ''روزنامہ جنگ کراچی''، اتوار، ۲۸ نومبر ۲۰۱۰ء، اور رسالہ آسیہ مسیح، ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ، ص ۲۲

۱۴۔ ماہنامہ تحفظ کراچی، مارچ ۲۰۱۱ء

۱۵۔ روزنامہ ایکسپریس کراچی، ہفتہ ۱۳ ذوالحج ۱۴۳۱ھ، ۲۰ نومبر ۲۰۱۰ء، جلد ۱۳، شمارہ ۷۳

پر جھوٹا الزام لگانے والے کے لئے بھی سزا موجود ہے۔ مسیحی قائدین کا یہ کہنا کہ قانون توہینِ رسالت صرف اور صرف غیر مسلموں یا مسیحی اقلیت کے لئے ہے، دو وجہ سے غلط ہے۔

پہلی وجہ تو یہ ہے کہ امام محمد علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ انبیاء کرام علیہم السلام یا سردار انبیاء سرورِ کونین ﷺ کی شان میں گستاخی کرنیوالا مسلمان ہو یا کافر قتل کیا جائے گا۔ اس قانون میں صرف غیر مسلموں یا صرف مسیحی اقلیت کی تخصیص نہیں، کافر ہو یا مسلمان، گستاخِ رسول ﷺ واجب القتل ہے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ پچھلے بیس برسوں کے دوران توہینِ رسالت اور توہینِ قرآن کے الزام میں سات سو سے زائد مقدمات درج ہو چکے ہیں جن میں سے نصف سے زیادہ مقدمات مسلمانوں نے مسلمانوں کے خلاف درج کرائے لہٰذا یہ دعویٰ غلط ہے کہ 295-C کا نشانہ صرف غیر مسلم بنتے ہیں (۱۶)

اور پھر وزارتِ داخلہ کی رپورٹ کے مطابق امتناعِ توہینِ رسالت کے قانون کا غلط استعمال نہیں ہوا اور اب تک کسی کو سزائے موت نہیں دی گئی چنانچہ ''روزنامہ جنگ'' میں ہے کہ اسلام آباد (طاہر خلیل) وزارت داخلہ کی رپورٹ سے ظاہر ہوتا ہے کہ پاکستان میں امتناعِ توہینِ رسالت ﷺ کے قانون کا غلط استعمال نہیں ہوا، اور اب تک کسی مُلزم کو سزائے موت نہیں ہوئی۔ امتناعِ توہینِ رسالت کا قانون دنیا کے ۵۶ ملکوں میں نافذ ہے۔ جہاں تک تحفظِ ناموسِ رسالت کے آئینی اور قانونی پہلوؤں کا تعلق ہے، اُن کے مطابق دستورِ پاکستان کے آرٹیکل 1 کے تحت پاکستان کا نام ''اسلامی جمہوریہ پاکستان'' قرار دیا گیا ہے، سولہ کروڑ ستر لاکھ کی آبادی میں چھیانوے (۹۶) فیصد سے زائد مسلمان ہیں اور دستور میں اسلام کو مملکتی مذہب کا درجہ حاصل ہے، آئین کے آرٹیکل ۳۱ کے ذریعے مملکت کی ذمہ داری ہے کہ پاکستان کے مسلمانوں کی انفرادی اور اجتماعی طور پر اپنی زندگی اسلام کے بنیادی اصولوں اور اساسی تصورات کے مطابق مرتب کرنے کے قابل بنانے کے لئے انہیں ایسی سہولتیں مہیا کرنے کے لئے اقدامات کئے جائیں جن کی مدد سے قرآن پاک اور سنت کے مطابق زندگی کا مفہوم سمجھ سکیں (۱۷)

۱۶۔ ماہنامہ تحفظ، کراچی، مارچ، ۲۰۱۱ء، ص ۱۱

۱۷۔ روزنامہ جنگ کراچی، منگل ۲۳ ذی الحج ۱۴۳۱ھ، ۳۰ نومبر ۲۰۱۰ء جلد ۴۷، نمبر ۳۲۹



اس لئے یہ الزام بے بنیاد ہے کہ قانون 295-C صرف غیر مسلموں کے لئے ہے یا اس قانون کی زد میں صرف وہی لوگ آتے ہیں یا یہ قانون صرف اُن لوگوں کے خلاف ہی استعمال کیا جاتا ہے جیسا کہ مندرجہ بالا سطور میں پاکستان میں اس قانون کے تحت قائم ہونے والے مقدمات کے اعداد و شمار سے واضح ہے، لہٰذا قانون توہینِ رسالت صرف غیر مسلموں کے لئے نہیں بلکہ ایک نام نہاد مسلمان بھی گستاخی کرے تو اُسے بھی سزا ملے گی چنانچہ ''ماہنامہ تحفظ'' کے ایڈیٹر لکھتے ہیں: دیوبندی فرقے سے تعلق رکھنے والے (ایک امام مسجد) محمد شفیع اور اُس کے بیٹے اسلم نے میلادِ مصطفیٰ ﷺ کا پوسٹر پھاڑا تھا جس کی بنا پر ڈیرہ غازی خان کی انسداد دہشت گردی کی عدالت نے توہینِ رسالت کے الزام میں دیوبندی مسجد کے امام مولوی محمد شفیع اور اُس کے لڑکے اسلم کو عمر قید اور جرمانے کی سزا سنائی، اس سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ قانون توہینِ رسالت صرف غیر مسلموں کے لئے نہیں بلکہ اگر کوئی بدنصیب مسلمان بھی یہ کرے گا تو اس کو بھی سزا بھگتنی ہوگی (۱۸) اور اس مقام پر انہوں نے ''روزنامہ ایکسپریس، کراچی'' کی اس خبر کی کاپی بھی شائع کی ہے۔

جو لوگ قانون توہینِ رسالت ﷺ کے خلاف شور مچانے میں مصروف ہیں ان کے بارے میں سینئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ محمد اسماعیل لکھتے ہیں کہ آج دنیا کے تمام ملکوں میں خواہ سیکولر ہوں یا غیر سیکولر جُرم بغاوت کا قانون موجود ہے، جس کی سزا سزائے موت مقرر ہے، جو لوگ اس جُرم کے الزام میں ماخوذ ہوں، انہیں گولیوں سے اُڑا دیا جاتا ہے یا پھر انہیں تختہ دار پر کھینچا جاتا ہے، امریکہ جیسے مہذب اور ترقی یافتہ ملکوں میں بھی انہیں گیس چیمبر، الیکٹرک چیمبر میں بٹھا کر اذیت ناک طریقہ سے مار دیا جاتا رہا ہے اور اس جُرم کی سزا، عمر قید ہے، وہاں اُسے ملزموں کو عقوبت خانوں میں تڑپ کر مرنے کے لئے بند کر دیا جاتا ہے، مگر اس قانون کے خلاف آج تک کسی نے لب کشائی نہیں کی، تو پھر پاکستان ہی میں جو اس محسنِ انسانیت ﷺ کی نسبت غلامی کی وجہ سے معرض وجود میں آیا اور جن کا نام نامی ہی اس ملک کے قیام و بقاء کا ضامن ہے، اُس کی عزت و ناموس پر حملہ کرنے والوں کے خلاف قانون توہینِ رسالت ﷺ، قابل اعتراض قانون ہے! قانون توہین رسالت ﷺ پر اعتراض دراصل

۱۸۔ ماہنامہ تحفظ کراچی، مارچ ۲۰۱۱ء، ص ۷

دین و مذہب بلکہ خود اپنی عقل و دانش اور فہم و فراست سے یکسر انکار ہے۔(۱۹)

اور ممتاز صحافی حامد میر لکھتے ہیں: ستم ظریفی دیکھئے کہ فرانس، جرمنی، آسٹریا، سوئٹزرلینڈ، ہالینڈ اور اسرائیل سمیت کئی ممالک میں ہولوکاسٹ یعنی دوسری جنگ عظیم میں یہودیوں کے قتل عام کی کہانیوں کو غلط قرار دینا ایک جرم ہے لیکن مسلمانوں کے ملک میں اُن کے نبی پاک ﷺ کی توہین کو جرم قرار دیا جائے تو انسانی حقوق کے نام نہاد علمبردار تلملانے لگتے ہیں۔(۲۰)

اور پھر لبرل کہلانے والوں کا یہ طرہ امتیاز ہے کہ وہ اپنے ایجنڈے کو ہمیشہ انسانی حقوق کے نام پر آگے بڑھاتے ہیں جہاں انہیں محمد علی جناح اور ڈاکٹر اقبال کا نام استعمال کرنے کی حاجت پیش آئے وہاں استعمال تے ہیں اور اس میں کسی قسم کی کوئی شرم محسوس نہیں کرتے حالانکہ تحریک پاکستان جس جوش و جذبے سے قائم ہوئی اور اِس کے قائدین نے جس بالغ نظری سے اُس کی رہنمائی کی اور حبیب ﷺ کے صدقے ان کی کوششیں بارآور ہوئیں اور مسلمانانِ ہند کو ایک خطہ عطا ہوا۔ تحریک پاکستان کے قائدین نے تقریر و تحریر کے ذریعے بار بار اس عزم کا اظہار کیا کہ قیام پاکستان کا مقصد یہ ہے کہ وہاں اسلامی نظام حیات کے مطابق وہی نظام جاری کیا جائے گا جو اسلام کے اجتماعی نظام عدل کی عملی صورت پیش کرے گا، وہی ریاست کا قیام مسلمانوں کی دلی خواہش تھی، اس لئے اتنی بڑی قربانیوں کے بعد آگ و خون کے دریا عبور کر کے مسلمانوں نے ایک نئی مملکت کی بنیاد رکھی جبکہ آج ہمارے حکمرانوں کا حال یہ ہے کہ حکمران جماعت پیپلز پارٹی کی رُکن اسمبلی شیری رحمان نے قومی اسمبلی میں توہینِ رسالت ﷺ کے قانون (295-C) میں ترمیم کے نام پر تنسیخ قانون کا جو بل جمع کروایا جس میں اُس میں محمد علی جناح کی ۱۱، اگست ۱۹۴۷ء کی تقریر کو اُس کے اصل پس منظر اور مقصد سے ہٹا کر اپنے مخصوص نظریات کی تائید میں استعمال کرنے کی کوشش کی۔ اُس رُکن پارلیمنٹ اور اُس جیسے دوسرے لوگوں کا مقصد دراصل یہ باور یہ کرانا ہے کہ دین و مذہب کا

قانون ناموسِ رسالت ﷺ ص ۲۹۳۔۳۰۱، فیصل پبلشرز، لاہور، بحوالہ رسالہ آسیہ



ریاست و قانون سے کوئی واسطہ نہیں ہے، قانون سازی شریعت مطہرہ سے الگ ہے حالانکہ یہ اُس بنیادی تصور کے سراسر خلاف ہے جس پر تحریک چلائی گئی جس کے نتیجے اس پاک وطن کا قیام ہوا اور جسے قرارداد مقاصد میں تسلیم کیا گیا، وہ قرارداد مقاصد جسے ہزار مخالفت کے باوجود آئینِ پاکستان کی بنیاد تسلیم کیا گیا اور اساسی قانون قرار دیا گیا۔

جناح صاحب نے اپنی تقریر میں اقلیتوں کے حقوق تحفظ کی ضمانت دی جسے وہ اس سے پہلے بھی متعدد بار دُہرا چکے تھے لیکن اُس سے یہ سمجھ لینا کہ شریعت کا قانون سے کوئی تعلق نہیں ہے، یہ ریاست قانون سازی کے باب میں اُسی طرح آزاد ہے جس طرح ایک لادین ملک ہوتا ہے سمجھ سے بالاتر، حقیقت کے سراسر خلاف اور اُن حضرات پر ایک عظیم بہتان ہے جنہوں نے قیام پاکستان کا تصور پیش کیا اور جنہوں نے اس کے قیام کے لئے جدوجہد کی اور محمد علی جناح نے ۱۱راگست کی تقریر کے بعد اکتوبر ۱۹۴۷ء میں اُن تمام غلط فہمیوں کو دُور کر دیا تھا جو مخالفین پیدا کر رہے تھے بلکہ واضح الفاظ میں قیام پاکستان کے مقاصد کا برملا اعلان کر دیا تھا چنانچہ اُنہوں نے کہا ''پاکستان کا قیام جس کے لئے ہم دس سال سے کوشاں تھے بفضلہ تعالیٰ اب ایک زندہ حقیقت ہے، لیکن خود اپنی آزاد مملکت کا قیام ہمارے اصل مقصد کا صرف ذریعہ تھا، اصل مقصد نہ تھا۔ ہمارا اصل منشا و مقصود یہ تھا کہ ایک ایسی مملکت قائم ہو جس میں ہم آزاد انسانوں کی طرح رہیں، جس کو ہم اپنے مخصوص مزاج اور اپنی ثقافت کے مطابق ترقی دیں، اور جس میں اسلامی عدل اجتماعی کے اُصول آزادی کے ساتھ برتے جائیں''

اور وہ اچھی طرح جانتے تھے اسلام محض عقائد و عبادات کا نام نہیں بلکہ وہ ایک مکمل نظامِ حیات ہے جس میں قانون، معاشرت اور معیشت سب کی تشکیل کو قرآن و سنت کے مطابق ہونا ہی اصل مطلوب ہے، معاملہ حُدود و قوانین کا ہو یا تحفظِ ناموسِ رسالت ﷺ کے قانون کا، زکوٰۃ و عشر کے قوانین ہوں یا اسلام کا قانون شہادت، یہ سب پاکستان کے مقصدِ وجود کا تقاضا ہیں اور محمد علی جناح صاحب کو اس کے بارے میں کوئی ابہام نہ تھا چنانچہ انہوں نے کہا: ''ان لوگوں کو چھوڑ کر جو بالکل ہی ناواقف ہیں ہر شخص جانتا ہے کہ قرآن مسلمانوں کا ہمہ گیر ضابطہ حیات ہے۔ مذہبی، معاشرتی، دیوانی، معاشی، عدالتی غرض یہ کہ ہماری مذہبی

رسومات سے لے کر روزمرہ زندگی کے معاملات تک، روح کی نجات سے جسم کی صحت تک، اجتماعی حقوق سے انفرادی حقوق تک، اخلاقیات سے جرام تک، دنیاوی سزاؤں سے لے کر آنے والی زندگی کی جزا وسزا تک کے تمام معاملات پر اس کی علمداری ہے اور ہمارے پیغمبر ﷺ نے ہمیں ہدایت کی ہے کہ ہر شخص اپنے پاس قرآن رکھے خود رہنمائی حاصل کرے۔ اس لئے اسلام صرف روحانی احکام اور تعلیمات تک ہی محدود نہیں ہے۔ یہ ایک کامل ضابطہ ہے جو مسلم معاشرے کو مرتب کرتا ہے''۔

اور ۱۱ اگست ۱۹۴۷ء کی تقریر سے قبل دہلی سے پاکستان روانہ ہونے سے پہلے محمد علی جناح صاحب نے واضح الفاظ میں اس وقت کے صوبہ سرحد میں استصواب رائے کے موقع پر قوم سے جو عہد پیمان کیا تھا جس کی بنا پر اُنہوں نے خان عبدالغفار خان کے موقف کو ردّ کر کے پاکستان کے حق میں ووٹ دیا اور وہ یہ ہے کہ ''خان برادران نے اخبارات میں ایک زہریلا نعرہ بلند کیا ہے کہ مجلس دستور ساز پاکستان شریعت کے بنیادی اصولوں اور قرآنی قوانین کو نظر انداز کردے گی۔ یہ بھی ایک بالکل نادرست بات ہے، ۱۳ سے زیادہ صدیاں بیت گئیں، اچھے بُرے موسموں کا سامنا کرنے کے باوجود ہم مسلمان نہ صرف اپنی عظیم اور مقدس کتاب قرآن کریم پر فخر کرتے رہے، بلکہ اِن تمام ادوار میں جملہ مبادیات کو حرزِ جان بنائے رکھا۔ معلوم نہیں کہ خان برادران کو اچانک اسلام اور قرآنی قوانین کی علم برداری کا دورہ کیسے پڑا ہے، اور اُنہیں اُس ہند مجلس دستور ساز پر اعتبار ہے کہ جس میں ہندوؤں کی ظالمانہ اکثریت ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ صوبہ سرحد کے مسلمان واضح طور پر سمجھ لیں کہ وہ پہلے مسلمان ہیں اور بعد میں پٹھان''۔(۲۱)

لہٰذا روزِ روشن کی طرح واضح اور عیاں ہے کہ قیام پاکستان کا مقصد قرآن وسنّت کے مطابق قانون سازی اور نظام زندگی کو قرآن وسنت کے بیان کردہ اُصولوں کے مطابق منظم ومرتب کرنا تھا اور پھر آل انڈیا سُنّی کانفرنس کے پرچم تلے علماء ومشائخ اور عوام اہلسنّت کی قیام پاکستان کے لئے جدوجہد کو دیکھا جائے کہ جس میں صرف بطورِ رُکن شامل علماء کرام اور مشائخ عظام کی تعداد بائیس ہزار سے زائد تھی تو عوام اہلسنّت کی تعداد کتنی ہوگی اور آل انڈیا

۲۱۔ قائداعظم: تقاریر وبیانات، ج ۴، ترجمہ اقبال احمد صدیقی، بزم اقبال لاہور، ص ۳۴۶۔۳۴۷، بحوالہ ماہنامہ ترجمان القرآن، دسمبر ۲۰۱۰ء، ص ۲۰۔۲۱، ملخصاً



سُنّی کانفرنس کا اس وقت کی مسلم لیگ کی حمایت کرنا، جناح صاحب کی تائید کرنا اور قیامِ پاکستان کے لئے کوشش کرنا اور قربانیاں دینا، پاکستان کے قیام کے مقصد کو اس طرح واضح کرتا ہے کہ اب اِس میں کسی قسم کو کوئی اشتباہ باقی نہیں رہا کہ قیام پاکستان کا مقصد کیا تھا، اس لئے لبرل مائنڈ لوگوں کا اپنے مذموم مقاصد کے لئے محمد علی جناح یا ڈاکٹر اقبال کا نام استعمال کرنا سوائے دھوکے کے اور کچھ نہیں ہے اور اب ایشو صرف یہ ہے کہ ناموسِ رسالت ﷺ کی حفاظت کے لئے اور توہینِ رسالت کے خلاف قانون قرآن وسنّت کا حکم اور اقتضا ہے یا نہیں، اگر ہے اور یقیناً ہے تو اس قانون میں ترمیم کے نام پر تنسیخ کا مطالبہ کرنا اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول کے خلاف علم بغاوت بلند کرنا ہے۔

اور اس قانون کے مخالفین اقلیتوں کے ساتھ انصاف کی بات بھی کرتے ہیں کہ اُن سے عرض ہے کہ انصاف سب سے پہلے اللہ تعالیٰ اس کے رسول ﷺ کے ساتھ ضروری ہے اور وہ یہ ہے کہ حضورِ پُرنور شافع یوم النشور ﷺ کے بارے میں کسی کو بھی تضحیک اور آپ ﷺ کی توہین کی جُراَت نہ ہو، اور پھر انصاف تو معاشرے کے ہر فرد کے ساتھ ضروری ہے چاہے وہ مسلمان ہو یا غیر مسلم، مرد ہو یا عورت، امیر ہو یا غریب، پڑھا لکھا ہو یا ناخواندہ کہ صرف مُجرم ہی قانون کی گرفت میں آئے تا کہ اسلام دشمن قوتوں اور سیکولر دہشت گردوں کو اس قانون کے خلاف پروپیگنڈا کرنے کا موقع نہ ملے اور کسی عالمی دہشت گرد کو قانون توہینِ رسالت ﷺ کی تنسیخ کے لئے بلیک میل کرنے کی جراَت نہ ہو، کسی سیکولر (لادین) اور انسانی حقوق کے علمبردار کو اس قانون کے خلاف واویلا کرنے کی ہمت نہ تھی نہ ہو، اگرچہ امریکہ جیسا ملک جو سیکولر اور اپنے آپ کو انسانی حقوق کی پاسداری کا بڑا دعویدار کہتا ہے گو کہ وہاں چرچ اور اسٹیٹ ایک دوسرے سے علیحدہ ہیں مگر وہ بھی ایک عیسائی ریاست ہے چنانچہ امریکن سپریم کورٹ کے ایک فیصلہ میں مذکور ہے کہ ''صدر امریکہ کی تقریب حلف برداری، اس کے علاوہ کانگریس اور مقننہ کی افتتاحی تقاریب اور عدالتوں کی کاروائی شہادت کا انجیل مقدس پر حلف سے آغاز سے یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں کہ مملکت کے تکون یعنی عدلیہ، مقننہ اور انتظامیہ کا بھی مذہب سے یک گونہ بالواسطہ تعلق ہے۔ اس لئے اُنہوں نے اپنے ریفرنس کا جواب

دیتے ہوئے حتمی طور پر یہ قرار دیا ہے کہ آزادی مذہب اور آزادی پریس کے آئینی تحفظات اور بنیادی حقوق توہین مسیح کے قانون اور اُس کی بابت قانون سازی کی راہ میں مزاحم نہیں (۲۲)

ان لوگوں نے اپنے مذہب کے مطابق توہینِ مسیح قانون بنایا اُس پر کسی کو اعتراض نہیں پھر اہلِ اسلام نے اپنے دین کے مطابق توہینِ رسالت ﷺ کی راہ روکنے کے لئے جو قانون بنایا ہے اُس پر یہ اعتراض کیوں؟ پھر انصاف اور انسانی حقوق کے نام نہاد علمبردار امریکہ کا حال یہ ہے کہ اُس کے ایک شہری ریمنڈ ڈیوس نے حال ہی میں تین بے گناہ پاکستانیوں کی جان لے لی جس پر اُسے پکڑلیا گیا اور پاکستانی دفتر خارجہ نے اس کے سفارت کار ہونے کی تکذیب بھی کردی تو اُس کو چھڑانے کیلئے امریکن سینیٹ کے سینئر رُکن جان کیری کو پاکستان بھیجا گیا، کیا اسی کا نام انصاف ہے؟ کیا یہی انسانی حقوق کی علمبرداری ہے؟ کیا امریکی شہری ہی انسان ہیں اور وہ تین پاکستانی جنہیں اُس نے بے گناہ قتل کردیا وہ انسان نہیں تھے؟

بہرحال وہ لوگ اپنا مذہب کسی حال میں چھوڑنے کو تیار نہیں، اُن کی خیرخواہی، تمام ہمدردیاں، ساری حمایتیں اپنوں کے ساتھ ہیں، اے مسلمان! تجھے کیا ہوگیا؟ تیری حمایت اپنوں کے لئے کیوں نہیں؟ تیری ہمدردیاں غیروں کے لئے کیوں؟ تجھے گستاخانِ بارگاہِ محبوبِ کبریا ﷺ کے ہمدردوں کے ساتھ ہمدردی کیوں؟ تجھے تو حبیبِ خُدا ﷺ کی ذات سے بڑھ کر کوئی محبوب نہیں ہونا چاہئے، اگر ہے تو ایمان والا کہلانے کا تو حقدار نہیں کیونکہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے: ''تم میں سے کوئی شخص مومن نہیں ہوسکتا جب تک میں اس کے باپ، اس کی اولاد اور تمام انسانوں سے زیادہ پیارہ نہ ہوجاؤں'' (۲۳)

---

۲۲۔ امریکن سپریم کورٹ کا فیصلہ: Cowanvs malbourn L.R.2&n state vs: mokas، بحوالہ رسالہ آسیہ مسیح، ڈسٹرکٹ جیل شیخوپورہ، ص ۳۳

۲۳۔ صحیح البخاری، کتاب الإیمان، باب حبّ الرّسول من الإیمان، برقم:۱۵، ۱/۱۲
أیضاً صحیح مسلم، کتاب الإیمان، باب وجوب محبّة رسول الله ﷺ أکثر من الأهل إلخ، برقم: ۶۹/۷۷، و ۷۰/۷۸۔ (٤٤)، ص ۵۰
أیضاً سُنَن النّسائی، کتاب الإیمان وشرائعه، باب علامة الإیمان، برقم:۲۳ ۵۰، ٤/۸/۱۱۸۔۱۱۹
أیضاً سُنَن ابن ماجة، المقدمة، باب فی الإیمان، برمق:۶۷، ۱/۶۳
أیضاً المسند للإمام أحمد: ۳/۱۱۷۔ ۲۰۷۔ ۲۷۵



آقائے دوجہاں ﷺ کا یہ ارشاد آپ ہی کے روحانی تصرف سے ہر مسلمان کے دل و روح میں بس گیا ہے یہی وجہ ہے کہ کوئی مسلمان ایسا نہیں کہ جس کے دل میں ایمان کی حرارت ہو اور وہ حضور سید عالم ﷺ کو اپنے والدین، اولاد حتی کہ اپنی جان سے عزیز نہ رکھتا ہو، پس یہی سبب ہے کہ کوئی ایمان والا جانِ ایمان ﷺ کی شان میں ادنیٰ سے ادنیٰ گستاخی برداشت نہیں کرسکتا۔

لہٰذا عشقِ مصطفیٰ ﷺ لازمۂ ایمان ہے اور ہر مسلمان کی رگ رگ میں خون کی طرح جاری وساری ہے ایک سچا مسلمان کبھی بھی یہ برداشت نہیں کرسکتا کہ کوئی دریدہ دہن، اُس کے آقا و مولیٰ ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کا ارتکاب کرے۔ نبی کریم ﷺ کی ظاہری حیات مبارکہ میں بھی ایسے واقعات ہوئے کہ جب بھی کسی بد باطن نے سرورِ کونین ﷺ کی شان میں گستاخی کی جسارت کی حضرات صحابہ کرام نے اُسے اس کے انجام تک پہنچادیا اور اُس وقت جب کہ نزولِ قرآن کا سلسلہ جاری تھا اور حضور سرورِ کائنات ﷺ ظاہری حیات کے ساتھ جلوہ افروز تھے تو صحابہ کرام علیہم الرضوان کے اس فعل کے خلاف نہ تو قرآن میں کوئی آیت نازل ہوئی اور نہ ہی حضور ﷺ نے اُنہیں منع فرمایا، قرآن نے ان حضرات کو ایمان والا فرمایا اور حضور ﷺ نے اُن مقتول گستاخوں کے خون ''ہدر'' ہونے کا اعلان فرمایا، تو گستاخ رسول کا ماوراء عدالت قتل نہ تو تعلیماتِ قرآن کے خلاف تھا اور نہ ہی سنت نبوی ﷺ کے منافی تھا، پھر دَورِ خلفائے راشدین جو اسلام کا سنہرہ دَور ہے اس میں بھی ہر گستاخ رسول کو اُس کی سزا ملتی یہاں تک کہ سیف اللہ و سیف الرسول حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے گستاخوں کو مارنے کے بعد جلایا خلیفۂ اول سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں انہیں اس سے روکنے کے لئے کہا گیا تو آپ نے فرمایا: میں اللہ کی تلوار کو نیام میں نہیں ڈال سکتا، اور جن صحابہ کرام علیہم الرضوان نے گستاخانِ رسول ﷺ کو واصل بجہنم کیا اُن میں حضرت عمر فاروق، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت زبیر، حضرت عبداللہ بن مسعود، حضرت معوذ، حضرت معاذ، حضرت محمد بن مَسلمہ، حضرت عاصم بن ثابت، حضرت ابو برزہ، حضرت تمیلہ بن عبداللہ، حضرت عمیر بن عدی، حضرت سالم بن عمیر، حضرت حارث بن اُوس، حضرت عبداللہ

عتیک، حضرت خالد بن ولید اور حضرت مجمع رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین شامل ہیں جن کے کارنامے کُتب احادیث وسیر وتاریخ میں مذکور ہیں۔

اور پھر اُموی دَورِ حکومت میں، عباسی دورِ حکومت میں اور عثمانی دَورِ حکومت میں مسلمانوں کا یہی طریقہ رہا، اِن اَدوار میں حکومتیں گستاخانِ رسول ﷺ کو قتل کی سزا دیتی تھیں اور سزا سے قبل اگر کوئی مسلمان انہیں قتل کر دیتا تو اس سے کوئی مؤاخذہ نہیں ہوتا، اُمراء و سلاطینِ اسلام نے اپنے اپنے دَور میں ناموسِ رسالت ﷺ کی پاسبانی کی ہے اس کے بارے میں محمد رفیق شیخ حنفی قادری لکھتے ہیں: جب جب شرارِ بولہبی نے آفتابِ مصطفوی سے ٹکر لینے کی سفیہانہ جسارت کی، تب تب محافظانِ ناموسِ رسالت ﷺ نے گستاخانِ بارگاہِ نبوت کی سرکوبی کی...... چنانچہ خلیفہ عمر بن عبد العزیز اُموی المعروف عمر ثانی، خلیفہ موسیٰ بن مہدی الملقب بہ ہادی عباسی، ایوب بن یحییٰ حاکم عدن، سلطان نور الدین زنگی، سلطان صلاح الدین ایوبی، سلطان ناصر اور اندلس (ہسپانیہ) میں امیر عبد الرحمٰن الاوسط اور اُن کے فرزند امیر محمد بن عبد الرحمٰن کے متعلقہ روایات اس عہدِ جلال کا روشن باب ہیں۔ (۲۴) اسلامی سلطنتوں میں اولاً کسی کو کُھلم کُھلا گستاخی کی جسارت کی جرأت نہیں ہوتی تھی اور اگر کوئی کرتا تھا تو اُسے فوراً اقرار واقعی سزا دی جاتی تھی۔

مذکورہ بالا اَدوار تاریخِ اسلام کے روشن ابواب ہیں مگر جب اسلامی اقتدار رُو بہ انحطاط ہوا، مسلمانوں کے سیاسی زوال کا آغاز ہوا اور وہ سیاسی اور معاشی سطح پر کمزور ہو گئے، یہاں تک کہ ادھر اندلس میں اُن کا نام ونشان مٹایا جانے لگا، ادھر برصغیر میں ایسٹ انڈیا کمپنی نے اپنے قدم جما لیے، اب مسلمانوں کے پاس نہ اجتماعیت تھی، نہ حکومت تھی اور نہ ہی کوئی سیاسی قوت تھی کہ وہ گستاخوں کا سدِّ باب کرتے، ادھر برطانوی سامراجیت گستاخوں کی پشت پناہ تھی، متعصب ہندو اکثریت اُن کی پناہ گاہ تھی، بے شعور سکھ اقلیت اُن کے ہمراہ تھی، اُن کی بدولت ہی ''ستیارتھ پرکاش''، ''آنند مٹھ''، ''دیدارِ رسول'' ''بلیدان چترالی''، ''سنگھٹن کا بگل''، ''ہسٹری آف اسلام''، ''انیسویں صدی کا مہارشی''، ''کفر توڑ......''، ''تہذیب الاسلام''، ''جڑ پٹ''، ''ترکِ اسلام''، ''ملیکھش توڑ''، ''آریہ مسافر میگزین''، ''مسافر

۲۴۔ شناعت سرکار کی کوششیں اور مسلمانانِ ہند، ص ۶۳



آگرہ''، ''آریہ پتھر بریلی''، ''آریہ مسافر جالندھر'' اور اِن جیسے دیگر رسائل اور پرچے چھاپے جاتے، اور غلامانِ مصطفیٰ ﷺ کی غیرت کو للکارا جاتا، ایسے میں کیا کیا جاتا، آخر غیرت ایمانی، حمیتِ اسلامی نے اعلان کر دیا۔

ناموسِ مصطفیٰ پہ دل وجان وار دو
گستاخ کو دیکھو، بلا خوف مار دو
ہر شاتم ولعین کا گھر بار پھونک دو
اس پاک سرزمین کا نقشہ سنوار دو
سرکار کے وقار پہ نہ آئے کوئی حرف
عمرِ عزیز ہیں اِسی دُھن میں گزار دو (۲۵)

نبی کریم ﷺ کی شان میں گستاخی سُن کر ایک مسلمان خاموش رہے یہ نہیں ہو سکتا، اس لئے غازی خُدا بخش اکو جہا، غازی عبد العزیز خان غزنوی، غازی علم الدین شہید، غازی عبد القیوم خان شہید، غازی عبد الرشید شہید، غازی عبد الرحمٰن شہید، غازی احمد دین، غازی مرید حسین شہید، غازی صوفی شیخ عبد اللہ انصاری شہید، غازی شیخ محمد صدیق شہید، غازی امیر احمد شہید، غازی عبد اللہ شہید، غازی منظور حسین شہید، غازی محمد اسحاق شہید، غازی عبد المنان شہید، غازی بابو معراج دین، غازی محمد حنیف شہید، غازی غلام محمد شہید، غازی محمد منیر شہید، ایک غیور عاشق ''بھنگڑ'' اور ایک غیور مسلمان خانساماں جیسے فرزندانِ اسلام میدان میں آئے اور اُنہوں نے اُن موذیوں کو اُن کے انجام تک پہنچانے کی سعی کی، (۲۶) ان میں سے اکثر کو انگریز عدالت سے موت کی سزا سنائی گئی اور اسلام کے ان عظیم سپوتوں نے جامِ شہادت نوش کئے، اسلام اور اہلِ اسلام کو اِن پر قیامت تک فخر رہے گا اور گستاخانِ رسول ﷺ کو انہوں نے ماورائے عدالت قتل کیا اور اُن پر مقدمے قائم ہوئے مسلمان وُکلا نے اُن کے مقدمے لڑے جن میں سر محمد شفیع اور محمد علی جناح جیسے لوگ بھی شامل تھے۔

اس لئے سلمان تاثیر کے معاملے میں کسی کو جذباتی ہونے کی قطعاً ضرورت نہیں، اس

۲۵۔ تفصیل کے لئے محمد رفیق شیخ حنفی قادری کی تحریر ''شناعت سرکار کی کوششیں اور مسلمانانِ ہند'' ملاحظہ ہو

۲۶۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو محترم جناب محمد رفیق شیخ کی تحریر ''شناعت سرکار اور مسلمانانِ ہند''

کے ساتھ جو ہوا وہ ہونا ہی تھا، تاریخ میں ایسی بے شمار مثالیں موجود ہیں کہ ایسے لوگوں کے خلاف حکومتِ وقت نے کارروائی نہ کی یا کارروائی میں تاخیر کی تو مسلمانوں نے اُس سزا کو خود نافذ کیا اور کسی بھی مسلمان حکمران نے ایسے شخص سے مؤاخذہ نہیں کیا، مؤاخذہ بھلا کیوں کرے گا جب ہمارے آقا ﷺ نے گستاخِ رسول ﷺ کے ماورائے عدالت خون کو "ہدر" فرمادیا اور اس کی ایک سے زائد مثالیں ہمارے لئے مشعل راہ ہیں۔

اور اِس واقعہ میں قصوروار ہماری حکومت ہے وہ اِس طرح کہ سلمان تاثیر نے قانون توہین رسالت ﷺ کے خلاف جب سے بولنا شروع کیا اُس وقت سے لے کر قتل تک کافی وقت گزرا، حکومت نے اُس کے خلاف کسی قسم کا کوئی ایکشن نہیں لیا اور ایکشن لیا جاتا تو یہ واقعہ رونما نہیں ہوتا، اس بات کو ایک ممتاز صحافی مظفر اعجاز نے بڑے اچھے انداز میں بیان کیا ہے اس لئے مناسب ہے کہ میں اُن کی تحریر کو بعینہٖ نقل کردوں:

"گورنر پنجاب سلمان تاثیر کو ان کے ایک عام سے گارڈ نے سرعام قتل کردیا، اس نے قتل کے بعد اعتراف کیا کہ سلمان تاثیر توہینِ رسالت کے مرتکب تھے اس لئے قتل کیا، اس واقعہ کے بعد پاکستان کے الیکٹرانک میڈیا کو بجلی کا جھٹکا لگ گیا اور سب تیزی سے ایک نکتے پر متحرک ہوگئے کہ یہ کوئی طریقہ نہیں دلیل سے بات کی جانی چاہئے تھی۔ ایک بار پھر پاکستانی قوم کا رخ ایک طرف اور حکمرانوں اور میڈیا کا دوسری طرف ہے، کہا جارہا ہے کہ سلمان تاثیر کا جرم کیا تھا اس نے تو ایک رائے دی تھی اس رائے پر دلیل سے بات کی جانی چاہئے تھی یہ کیا کہ اٹھا کر آدمی کو قتل کردیا جائے، ہم سمجھتے ہیں کہ اس موقع پر ڈرون حملوں، امریکی، بھارتی مظالم اور یہودیوں کے مظالم پر دلیل کا سوال نہ اٹھایا جائے جو لوگ دلیل کی بات کرتے ہیں، آئیں وہ دلیل کے میدان میں ہی بات کریں۔ دلیل کی موت تو اس وقت ہوگی تھی جب آسیہ مسیح کو عدالت سے سزا کے بعد اعلیٰ عدالت میں جانے، قانون میں اصلاح (اگر کوئی سقم ہے تو) یا جوابی مقدمہ قائم کرنے کے بجائے، گورنر پنجاب نے براہ راست فیصلہ سنادیا کہ یہ "کالا قانون" ہے، میں صدرِ مملکت سے آسیہ کی سزا معاف کرنے کی اپیل کرنے جارہا ہوں۔ کیوں عدالت میں جاکر دلیل نہیں دی گئی۔ پارلیمنٹ میں دلیل کیوں نہیں لائی گئی میڈیا پر یکطرفہ



دلائل کی بھرمار کیوں ہے۔

یہ محض سلمان تاثیر کا معاملہ نہیں ہے اور بھی بہت سے لوگوں نے اسے "کالا قانون" قرار دیا ہے، وہ لوگ بھی بات کرنے سے قبل فیصلہ سنانے سے قبل اپنی زبان سنبھال لیا کریں۔ ناموسِ رسالت کے قانون کو "کالا قانون" قرار دینے کے بجائے کوئی دلیل لاتے۔ وہ کیسے یہ فیصلہ سنا رہے ہیں کہ یہ ظلم ہے۔ سلمان تاثیر کے قتل کا سبب بننے والا واقعہ ۲ جون ۲۰۰۹ء کا ہے، جب ننکانہ صاحب میں اسٹاپ والی کے مقام پر آسیہ نے فالسے کے باغ میں پھل اتارنے کی مزدوری کے دوران دو خواتین عافیہ اور عاصمہ نے گلاس میں پانی پی لیا اس پر دونوں خواتین نے اس گلاس میں پانی پینے کی بجائے دوسرے پیالے میں پیا، اس پر آسیہ نے دلیل تو نہیں دی بلکہ اس نے نبی کریم ﷺ کی ذات مبارک، حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے نکاح اور قرآن پاک کے الہامی ہونے کے حوالے سے ایسے کلمات کہے جو توہین آمیز تھے، اس موقع پر اس باغ کا مالک ادریس بھی آگیا دونوں مسلم خواتین رو رہی تھیں، اس نے معلومات کیں تو آسیہ نے اِسے تسلیم کیا کہ اس نے ایسا ہی کہا، آسیہ کے اعتراف کے بعد ایک مرتبہ پھر ایس پی انویسٹی گیشن کی موجودگی میں اور گاؤں کے لوگوں کے سامنے آسیہ نے اپنے جرم کا اقرار کیا۔ اس کے بعد جب مقدمہ عدالت میں گیا تو وہاں بھی آسیہ نے اعتراف کیا۔ اس کے بعد دلائل ختم ہوگئے، نام نہاد انسانی حقوق کے ٹھیکیدار پھدک کر سامنے آگئے، اب مقدمہ کے جواب میں دلائل ختم، قانون کو "کالا قانون" قرار دیا جانے لگا، اس سے شاید امریکا اور یورپ خوش ہوتے ہیں اس لئے ہمارے حکمرانوں نے بھی یہی وتیرہ اختیار کیا، انگریزی ادب میں پی ایچ ڈی کرنے والے تاثیر صاحب کی اولاد سلمان تاثیر نے بھی یہی کیا، یہ سوچے بغیر کہ وہ کیا کررہے ہیں، چنانچہ وہ سیشن اور ہائی کورٹ سپریم کورٹ اپیلٹ کورٹ سب کو چھوڑ کر دلائل کے بغیر صدر مملکت کے پاس اس کی سزا معاف کرانے پہنچ گئے۔ دلیل ختم، قانون غیر مؤثر، پارلیمنٹ مفلوج اس کا نتیجہ کیا نکلتا ہے، وہی جو اس سے پہلے نکلا تھا، غیر منقسم ہندوستان میں راج پال کو (نعوذ باللہ) "رنگیلا رسول" کی اشاعت پر سیشن کورٹ نے کیا سزا سنائی لیکن دلیل ختم کردی گئی، ہائی کورٹ نے سزا نہیں سنائی یعنی دلیل ختم، قانون غیر

